کی کہ مہاتما جی اُن کو ریلوے سٹیشن تک ساتھ جانے کی آگیا دے
دیں۔ لیکن مہاتما جی نے صاف انکار کر دیا۔ اور کہا "سیٹھ
جی۔ میں تو چاہتا تھا کہ جس طرح میں چپ چاپ آپ کی کوٹھی پہ
آیا تھا اسی طرح پیدل نکل جاؤں۔ اگر آپ زیادہ ہی مجبور
کرتے ہیں تو اپنے ڈرائیور کو کہہ دیں کہ وہ مجھے ریلوے سٹیشن پر چھوڑ
آئے" سیٹھ جی کے لئے اور کوئی راستہ نہ تھا۔ انہوں نے دل پہ
پتھر رکھ کر ڈرائیور کو مہاتما جی کے ساتھ بھیج دیا۔ ڈرائیور نے
واپس آکر بتایا کہ ریلوے سٹیشن پہ جانے کی بجائے مہاتما جی اُس
کو دو تین میل شہر کے باہر لے گئے۔ اور وہاں ایک سنسان سی
جگہ دیکھ کر کار سے اُتر گئے تاکہ کوئی شخص اُن کا پیچھا نہ کر
سکے۔ اُس کے بعد آج تک کسی نے امرتسر میں ان کے درشن نہیں کئے۔

سماپت

اوم تت ست

PRINTED BY

DEVRAJ SURI. AT CHOPRA PRINTING PRESS
BAGH KARAM BAKSH JULLUNDUR

# وشو آرتی

جے پرمیشور جے اللہ جے گاڈ واہگورو جے
جے جے جے برہمانڈ کے سوامی جے ہو تیری جے    جے جے جے جے جے
تو ہی آپ رچے اس جگ کو آپ کرے پیلے
گاویں پنڈت پیر پادری جے ہو تیری جے    جے جے جے جے جے
تو ہے ہر شے کے اندر تجھ میں ہے ہر شے
تو ہے اجر امر ابناشی جے ہو تیری جے    جے جے جے جے جے
ہم سب ہیں جب بالک تیرے پھر ہم کو کیا بھے
پریم سے گاویں سب نرناری جے ہو تیری جے    جے جے جے جے جے
سکل منورتھ پورے ہوویں سدا ہو ان کی جے
نشدن رہے زباں پہ جن کی جے ہو تیری جے    جے جے جے جے جے
جن بھگتوں کو لگی ہو تیرے درشن کی لے
چھن چھن اپجے ان کی بانی جے ہو تیری جے    جے جے جے جے جے
چکھ لی جس نے ایک بار بھی نام تیرے کی مے
وہ نہارت گاوے ہر دم پی کے ہو تیری جے    جے جے جے جے جے

